81:سورة التكوير

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 81 | سُوْرَةُ التَّكْوِيْر | مکی | 1 | 29 | 30 | عَمَّ |

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اِذَا الشَّمۡسُ كُوِّرَتۡ ۙ﴿۱﴾ وَ اِذَا النُّجُوۡمُ انۡكَدَرَتۡ ۙ﴿۲﴾ جب آفتاب لپیٹ دیا جائے
گا اور ستارے ماند پڑ جائیں گے وَ اِذَا الۡجِبَالُ سُيِّرَتۡ ۙ﴿۳﴾ وَ اِذَا الۡعِشَارُ عُطِّلَتۡ ۙ﴿۴﴾
جب پہاڑ اپنی جگہ سے چلا دئے جائیں گے اور جب دس ماہ کی حاملہ اونٹنیاں کھلی پھریں گی اور
قیامت کے خوف و دہشت کی وجہ سے کوئی ان کی طرف توجہ نہ دے گا وَ اِذَا الۡوُحُوۡشُ
حُشِرَتۡ ۙ﴿۵﴾ وَ اِذَا الۡبِحَارُ سُجِّرَتۡ ۙ﴿۶﴾ جب خوف سے وحشی جانور تک ایک جگہ اکٹھے
ہو جائیں گے اور جب سمندروں اور دریاؤں کو بھڑکا دیا جائے گا وَ اِذَا النُّفُوۡسُ
زُوِّجَتۡ ۙ﴿۷﴾ وَ اِذَا الۡمَوۡءٗدَةُ سُئِلَتۡ ۙ﴿۸﴾ بِاَىِّ ذَنۡۢبٍ قُتِلَتۡ ۚ﴿۹﴾ جب روحیں جسموں
سے ملا دی جائیں گی اور زندہ دفن کی گئی لڑکی سے پوچھا جائے گا کہ وہ کس جرم کے بدلہ میں
ماری گئی تھی وَ اِذَا الصُّحُفُ نُشِرَتۡ ۙ﴿۱۰﴾ وَ اِذَا السَّمَآءُ كُشِطَتۡ ۙ﴿۱۱﴾ جب اعمال
نامے کھول دئے جائیں گے اور آسمان کا پردہ ہٹا دیا جائے گا وَ اِذَا الۡجَحِيۡمُ سُعِّرَتۡ ۙ﴿۱۲﴾
وَ اِذَا الۡجَنَّةُ اُزۡلِفَتۡ ۙ﴿۱۳﴾ جب جہنم کی آگ کو بھڑکا دیا جائے گا اور جنت قریب لائی
جائے گی عَلِمَتۡ نَفۡسٌ مَّاۤ اَحۡضَرَتۡ ؕ﴿۱۴﴾ اس وقت ہر شخص کو معلوم ہو جائے گا کہ وہ کیا
لے کر آیا ہے فَلَاۤ اُقۡسِمُ بِالۡخُنَّسِ ۙ﴿۱۵﴾ الۡجَوَارِ الۡكُنَّسِ ۙ﴿۱۶﴾ پس میں قسم کھاتا
ہوں پیچھے ہٹنے والے ستاروں کی اور چلنے والے اور چھپ جانے والے ستاروں کی وَ الَّيۡلِ

اِذَا عَسۡعَسَ ﴿۱۷﴾ وَ الصُّبۡحِ اِذَا تَنَفَّسَ ﴿۱۸﴾ اور قسم ہے رات کی جب وہ پھیل جائے
اور قسم ہے صبح کی جب وہ طلوع ہو جائے اِنَّہٗ لَقَوۡلُ رَسُوۡلٍ کَرِیۡمٍ ﴿۱۹﴾ یہ قرآن
ہمارے ایک معزز قاصد نے آپ کو سنایا ہے ذِیۡ قُوَّۃٍ عِنۡدَ ذِی الۡعَرۡشِ مَکِیۡنٍ ﴿۲۰﴾
جو بڑی قوت والا اور صاحب عرش کے نزدیک بہت مرتبہ والا ہے مُّطَاعٍ ثَمَّ اَمِیۡنٍ ﴿۲۱﴾
وہاں اس کی بات مانی جاتی ہے اور وہ بہت امانت دار ہے یہ قرآن اللہ کا کلام ہے جو بزبان
جبریل امین آپ تک پہنچا ہے وَ مَا صَاحِبُکُمۡ بِمَجۡنُوۡنٍ ﴿۲۲﴾ اور اے مشرکو! یہ بھی
جان لو کہ تمہارا یہ معزز ساتھی مجنون نہیں ہے وَ لَقَدۡ رَاٰہُ بِالۡاُفُقِ الۡمُبِیۡنِ ﴿۲۳﴾
حقیقت یہ ہے کہ انہوں نے اِس فرشتے کو بالکل کھلے افق پر دیکھا ہے وَ مَا ہُوَ عَلَی
الۡغَیۡبِ بِضَنِیۡنٍ ﴿۲۴﴾ اور یہ نبی (صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم) غیب کی باتیں بتانے میں بخیل بھی نہیں ہیں
[★] رسول اللہ (صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم) کی طرف جو وحی کی جاتی ہے اس کی تبلیغ میں وہ بخیل نہیں ہیں وَ مَا
ہُوَ بِقَوۡلِ شَیۡطٰنٍ رَّجِیۡمٍ ﴿۲۵﴾ اور یہ قرآن ہرگز کسی شیطان مردود کا کلام نہیں ہے
فَاَیۡنَ تَذۡہَبُوۡنَ ﴿۲۶﴾ پھر تم لوگ کدھر چلے جا رہے ہو؟ اِنۡ ہُوَ اِلَّا ذِکۡرٌ
لِّلۡعٰلَمِیۡنَ ﴿۲۷﴾ یہ تو سارے جہان والوں کے لیے ایک نصیحت ہے لِمَنۡ شَآءَ
مِنۡکُمۡ اَنۡ یَّسۡتَقِیۡمَ ﴿۲۸﴾ تم میں سے ہر اس شخص کے لیے جو راہ راست پر چلنا چاہتا
ہو وَ مَا تَشَآءُوۡنَ اِلَّاۤ اَنۡ یَّشَآءَ اللّٰہُ رَبُّ الۡعٰلَمِیۡنَ ﴿۲۹﴾ لیکن اللہ رب
العالمین کی مرضی کے بغیر تم راہ راست پر چلنے کی خواہش بھی نہیں کر سکتے رکوع[1]